**پیر و مرشد سے محبت** ایک روز سیدنا حضرت فخر العارفین قدس سرہ نے حاضرین دربار شریف سے ارشاد فرمایا کہ اب تو خدا کے فضل سے ہر طرح کی فراغت ہے ۔ اوائل میں یہاں نہایت عسرت رہی اور ایسا زمانہ گزرا ہے کہ کیلے کی جڑیں اور سن کے پھول اُبال اُبال کر کھائے جاتے تھے ۔ سکندر شاہ اور نبی رضا خاں اسی زمانے کے لوگ ہیں ان بیچاروں نے اس زمانے میں نہایت عسرت کے ساتھ گزارہ کیا ہے ۔

## آپؒ کے متعلق سیدنا حضرت فخر العارفینؒ کے ارشادات

**آپؒ کی خلافت** ارشاد فرمایا کہ سکندر شاہ اپنے عشق اور اعتقاد کے زور سے سرکاری صندوق اُڑا لے گئے ہم نے بہت چاہا کہ ان کو خلافت نہ دیں مگر ہم کیا کریں ہمارا کوئی اختیار نہیں ہے ۔ کیا وہ ہمارے رشتے دار تھے ۔ یا منشی عبدالقدیر دہلوی اور نبی رضا خاں رام پوری ہمارے رشتے دار تھے ہمارا کچھ اختیار نہیں ۔

**عشق کی راہ** ارشاد فرمایا کہ نبی رضا خاں صاحب ریاضت کے راستے سے اور سکندر شاہ عشق کی راہ آئے ہیں

ارشاد فرمایا سکندر میں جو بات ہے وہ کسی خلیفہ میں نہیں وہ میری گدّی پر بیٹھا ہے ۔

ارشاد فرمایا قیامت کے دن اللہ تبارک وتعالیٰ نے اگر مجھ سے پوچھا کہ میرے لئے کیا نذر لائے ہو تو میں سکندر کو پیش کر دوں گا ۔

سکندر کو اگر چاک کر کے دیکھا جائے تو اس کے ہر رگ و ریشے میں مجھے دیکھو گے ۔

**خلیل اللہ شاہ** سیدنا حضرت فخر العارفین قدس سرہ نے آپ کو خلیل اللہ شاہ کے لقب سے بھی نوازا ہے اور شیخ الاسلام کے خطاب سے بھی یاد فرمایا ہے

**صاحبِ مقام** حضرت سیدنا نے ارشاد فرمایا، صاحب حال بہت ہیں، صاحب مقام کم ہیں۔ سکندر شاہ صاحبِ مقام ہیں اور ان میں عاجزی وانکساری ازحد ہے ۔

**آپؒ کی منزلت** ارشاد فرمایا کہ میں نے اپنے اہل و عیال سے کہہ دیا ہے کہ خوشی وغم ہر حالت میں سکندر کو یاد کیا کریں ۔ میرے صاحبزادے خوشی اور غمی میں میرے متعلق کچھ دریافت چاہیں تو سکندر سے دریافت کر لیا کریں، ان میں کچھ سمجھنے کی صلاحیت ہے ۔

ارشاد فرمایا کہ نبی رضا خاں ریاضت کے راستے سے، سکندر شاہ عشق کی راہ سے اور منشی عبدالقدیر عجز و انکساری کے راستے آئے ۔

ارشاد فرمایا کہ میں نے سکندر شاہ اور منشی عبدالقدیر کو پوری تعلیم دی ہے ۔

**ہندوستانیوں سے خطاب** ہندوستانیوں کو مخاطب کر کے فرمایا کہ تم لوگ سکندر کی تعظیم کرنا ان میں

کبریٰ موت الکبریٰ کا مضمون آیا ہے۔ ہدایہ والے کہتے ہیں کبریٰ موت الکبریٰ یعنی مجھ سے قبل کے بڑے قضا کے انتقال نے مجھے بڑا فقیہہ بنا دیا ہے۔ شاہ بدیع العالم کے خراب ہونے اور نبی رضا خاں صاحب کے انتقال نے اس وقت سکندر کو بڑا بنا دیا ہے۔ وہ میرے خلیفہ اعظم ہیں۔

**کان پور میں تشریف آوری** دہلی کے قیام کے بعد آپ نے پہلے بنارس میں سلسلہ مطب شروع کیا، اس کے بعد حضرت پیرو مرشد کے فرمان کے بموجب کان پور تشریف لے آئے اور اسی شہر کو اپنا وطن بنالیا۔ یہیں از سر نو مطب کا سلسلہ قائم کیا۔ قلیل عرصہ میں آپ کی بے انتہا شہرت ہوگئی۔ بے شمار مایوسین اور لاعلاج مریض آپ کی مسیحائی سے فیض یاب اور تندرست ہوئے۔ اس سرچشمۂ فیض سے نہ صرف غریب و امیر بلکہ بڑے بڑے والیان ریاست نے بھی استفادہ کیا۔

آپ نے بندگانِ خدا کی فلاح اور رشد و ہدایت کے لئے سیرت فخر العارفین تالیف فرمائی۔ حضرت غوث الاعظم کی تصنیف فتوح الغیب شریف اور حضرت شیخ العارفین کی تصنیف خلاصہ شرح الصدور (تنقید تقویت الایمان) کا اُردو ترجمہ کیا۔

انگریزی زبان میں رازِ فنا کا تشریحی ترجمہ لائٹ آف دی ورلڈ کے نام سے شائع فرمایا، تاکہ نہ صرف امریکہ و اہل یورپ بلکہ پوری دنیا کے متلاشیان حق بھی مندرجہ ہدایات سے رہنمائی حاصل کرکے اپنے گوہرِ مقصود کو حاصل کریں، راہ حق کی منزل تک پہنچنے کے لئے بھٹکتے نہ پھریں۔

آپ ہمہ تن محبت تھے۔ آپ کے فیضان صحبت سے دلوں میں درد پیدا ہوتا اور سینوں میں محبت کی آگ بھڑک اٹھتی بے شمار طالبانِ مولا آپ کی زیارت و محبت سے نشانِ مقصد پر پہنچے آخر کامیاب ہو گئے۔

یکم شوال ۱۳۷۸ھ جمعہ کے دن (بروز عید الفطر) مطابق دس اپریل ۱۹۵۹ء فجر کے وقت ۷۷ سال کی عمر میں چند روزہ مختصر سی علالت کے بعد آپ نے وصال فرمایا۔ ان للہ وانا الیہ راجعون۔ ؎

ہرگز نمیرد آں کہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است برجریدۂ عالم دوامِ ما

**مزارِ مبارک** آپ کا مزار مبارک تکیہ بساطیان شہر کان پور میں زیارت گاہ خلائق اور مرجع خاص و عام ہے رات دن بے شمار لوگ زیارت کے لئے حاضر ہوتے ہیں۔ اپنی مُرادوں کی جھولیوں کو فیوض و برکات سے بھرتے ہیں۔